# دیوانِ بیاؔن

(خواجہ احسن اللہ خاں بیاؔن)

مرتّبہ ثاؔقب رضوی

(صدر شعبۂ اُردو، اودے پور یونی ورسٹی اودے پور)

مجلس اشاعت ادب (رجسٹرڈ) دہلی

مقدمہ

بیان تذکرہ نگاروں کی نظر میں

اختلاف نسخ

فرہنگ

## الف

ب

ر



ز



س



ش



ص



ض



ط

ہماری بھی کہانی کل بیاں یوں ہی بنا دیں گے
کہ جیسے آج ہم لوگوں کے افسانے بناتے ہیں

# مقدمہ

## سیاسی، سماجی اور معاشرتی پس منظر

دُنیا کی تاریخ ایسے بے شمار حادثوں سے بھری پڑی ہے جب اہل ہنر اپنے کمال کی متاعِ بے بہا لیے لیے پھرے ہیں اور کوئی اس کا پرساں نظر نہیں آیا ہے۔ بیآن کا عہد ایسے ہی المناک واقعات کی ایک لمبی کہانی ہے۔ یوں تو وَلی سے لے کر غالب تک اور غالب سے لے کر آج تک بیشتر فنکار ناقدری کے گلہ مند نظر آتے ہیں۔ لیکن تیرھویں صدی ہجری میں معاشی دشواریوں اور معاشرتی خرابیوں نے شعراء کے وقار کو جس طرح پامال کیا اور انھیں جن مصائب میں مبتلا کیا اس کا تصوّر بھی دردناک ہے۔

بیآن نے جس ماحول میں پرورش پائی وہ بڑا پُر آشوب دور تھا، مغلیہ حکومت کا شیرازہ بکھر چکا تھا۔ اوّل تو اورنگ زیب کے بعد دہلی کے تخت کو کوئی ایسا حکمراں نہ مل سکا جو سلطنت کے کھوئے ہوئے وقار کو واپس لا سکتا۔ اس کے برعکس ہر بادشاہ خود سازشی درباریوں کے ہاتھوں میں کٹھ پتلی بنا ہوا تھا۔ نادرشاہ اور احمد شاہ ابدالی کے حملوں نے مغلوں کا رہا سہا دبدبہ بھی کھو دیا تھا۔ جاٹ مرہٹے اور سکھ اس کمزوری سے فائدہ اٹھا کر سرکش ہو گئے تھے۔ سرکاری خزانے خالی تھے۔ بیگمات اور شاہزادیاں دانے دانے کو محتاج تھیں حد یہ ہے کہ ایک دن شاکر خاں دیوان خیرات خانے کا شوربا شاہزادے کے پاس معائنے کے لیے لے گیا تو اس نے کہا کہ یہ محل کی بیگمات کو پہنچا دو کیونکہ وہ تین دن سے بھوکی ہیں۔ جب ضبط کا پیمانہ لبریز

ہوگیا تو بیگمات نے قلعہ چھوڑ دینے کا ارادہ کیا لیکن دروازے مقفل تھے اس لیے مجبور ہو گئیں۔

بیاؔن کی وفات ۱۲۱۱ھ میں ہوئی اور شاہ عالم ثانی کی ۴۸ سالہ حکومت ۱۲۱۲ ہجری میں اختتام کو پہنچی یعنی بیاؔن کی زندگی کا تقریباً تمام تر حصہ شاہ عالم ثانی کے عہد حکومت میں گزرا۔ کہنے کو تو اس نے ایک لمبے عرصے حکومت کی لیکن تاریخ ہند کے غائر مطالعے سے اندازہ ہوتا ہے کہ اس سے زیادہ بدنصیب کوئی بادشاہ شاید ہی تخت پر بیٹھا ہو۔ غلام قادر روہیلہ نے اس کی کمزوری سے فائدہ اٹھایا اور قلعے پر قبضہ کر لیا یہی نہیں بلکہ انتہائی برہمی کی حالت میں وہ بادشاہ کے سینے پر چڑھ بیٹھا اور اپنے چھُرے کی نوک سے اس کی دونوں آنکھیں نکال لیں۔ اسی حالت میں وہ کئی دن تک بھوکا پیاسا پڑا تڑپتا رہا۔ غلام قادر نے شہزادیوں کی بے حرمتی کی، شاہزادوں کو ناچ گانے پر مجبور کیا اور بیگمات پر ظلم کر کے ان کی دولت چھینی —— غرض یہ ہے کہ یہ زمانہ ہندوستان کی تاریخ میں انتہائی مصیبتوں کا زمانہ خیال کیا جاتا ہے۔ بیاؔن کے استاد مرزا مظہر جانجاناں جو ایک گوشہ نشیں بزرگ تھے، ان حالات سے پریشان ہو کر لکھتے ہیں "از تشویشات ہر روزۂ دہلی تنگ آمدہ ام"۔

اس عہد کے شعرا بالخصوص حاتمؔ، سوداؔ، مصحفیؔ اور نظیرؔ ان حالات سے بے حد متاثر نظر آتے ہیں۔ ان شعرا کے کلام سے اس عہد کی مستند تاریخ مرتب کی جاسکتی ہے سودا کے ایک شہر آشوب سے چند بند نظر کیے جاتے ہیں جس سے اس دَور کے مصائب کا بخوبی اندازہ کیا جاسکتا ہے ؎

کہا یہ آج میں سوداؔ سے کیوں ہے ڈانوڈول ۔۔۔ پھرے ہے جا کہیں نوکر ہو لے کے گھوڑا مول
لگا وہ کہنے کہ اس کا جواب ہیں دو بول ۔۔۔ اگر کہوں میں تو سمجھے گا نو کہ ہے یہ ٹھٹھول
بنا کہ نوکری کہتی ہے ڈھیر لیوں یا تول

اسیر اب جو ہیں دانا انھوں کی ہے یہ چال ۔۔۔ ہوئے ہیں خانہ نشیں دیکھ کر زمانے کا حال
بجھی ہے سوزنی خوجا کھڑا اچھلے ہے رُمال ۔۔۔ حضور بیٹھے ہیں اک دو ندیم اہل کمال

دھری ہے روبرو ایک پیکدان بھی خوش ڈول

جو کوئی ملنے کو گاہے انھوں کے گھر آیا — ملے یہ اس سے گر اپنا دماغ خوش پایا
جو ذکر سلطنت اس میں وہ درمیاں لایا — انھوں نے پھیر کے اودھر کو منہ یہ فرمایا

خدا کے واسطے بھائی کچھ اور باتیں بول

پڑے جو کام انھیں تب نکل یہ کھائی سے — رکھیں وہ فوج جو موتے پھرے لڑائی سے
پیادہ ہے سو ڈرے سر منڈاتے نائی سے — سوار گر پڑے سوتے میں چارپائی سے

کرے جو خواب میں گھوڑا کسی کے نیچے الول

وہ نوکر اب جسے آقا ہر آن پہچانے — جو پوچھو اُن سے کہ تم کچھ روپے لگے پانے
کہے ہے آہ وہ بھر کر سوائے آٹھ آنے — روپے کی شکل ہی دیکھی نہیں خدا جانے

کہ اس زمانے میں چپٹا بنے ہے یا وہ گول

کسی کے گھر نہ رہا آسیا سے تا بہ اُوجاغ — ہزار گھر میں سے اک گھر میں اب جلے ہے چراغ
سو کیا چراغ وہ گھر ہے گھروں کے گھر سے داغ — اور ان مکانوں میں ہر سمت رینگتے ہیں اولاغ

جہاں بہار میں سنتے تھے بیٹھ کر ہنڈول

جہاں آباد تو کب اس جفا کے قابل تھا — مگر کبھو کسی عاشق کا یہ مگر دل تھا
کہ یوں اٹھایا گویا کہ نقشِ باطل تھا — عجب طرح کا یہ بحر جہاں پہ ساحل تھا

کہ جس کی خاک سے لیتی تھی خلق موتی رول

جب شاہ جہاں آباد جس کی خاک سے خلق موتی رولتی تھی اجڑ گیا تو شاعروں کے قافلے دہلی کو چھوڑ دکھن اور یورپ کو روانہ ہونے لگے۔ اودھ میں انگریزوں کی عنایت کی بدولت خوش حالی اور فارغ البالی کا دور دورہ تھا۔ آصف الدولہ جیسا لکھ لٹ نواب سربراہِ سلطنت تھا، نہ بدامنی کا خوف تھا، نہ تنگ دستی کا۔ چنانچہ سوداؔ، میرؔ، مصحفیؔ قائمؔ سب ہی اُس درِ دولت سے وابستہ ہو گئے۔ ایک تنہا دردؔ نے قناعت کا دامن نہ چھوڑا اور کنجِ قناعت سے باہر نہ آئے۔ بیاںؔ نے دہلی کو چھوڑ کر حیدرآباد کا رُخ کیا۔ یہاں بھی آسودہ حالی نصیب تھی۔ اودھ کی طرح حیدرآباد کو بھی انگریزوں کی دوستی اور

سرپرستی میسر تھی (اس دربار کی تفصیل آگے آتی ہے)۔

## نام

بیاںؔ کے نام کے متعلق تذکرہ نویس مختلف الرائے ہیں (تذکرۂ عشقی (ص: ۷۳)، تذکرۂ شورشؔ (۴۹)، فص الکلمات (ورق ۴۱۸-ا)، گلشن سخن (۱۳- ا)، نشتر عشق (۱۰۶-ا) تذکرۂ میر حسن (۲۶، ۲۷)، تذکرہ ریختہ گویاں میں ان کا پورا نام احسن اللہ خاں بتایا گیا ہے۔ لیکن سرورؔ نے تذکرۂ سرور (۱۴۴)، احد علی یکتاؔ نے دستور الفصاحت (۸۲)، حیرتؔ نے مقالات الشعرا (۱۴ پ) اور شوقؔ رامپوری نے تکملۃ الشعرا (۶۳ ب) میں ان کا نام احسن الدین خاں بتایا ہے۔ قدرت اللہ قاسمؔ کے بیاںؔ سے قریبی تعلقات تھے دونوں ہم سبق تھے۔ قاسمؔ مجموعۂ نغز جلد ا: ص ۲۴ میں ان کا نام احسن اللہ خاں بتاتے ہیں، لیکن دو تین سطروں کے بعد ہی لکھتے ہیں کہ:

"خواجہ احسن الدین خاں بیاںؔ شاعر فصیح اللسان سخن سنج بلیغ البیان است

قاسمؔ سے زیادہ معتبر بیان اور کس کا ہو سکتا ہے لیکن دشواری یہ ہے کہ اس میں تضاد پیدا ہو گیا۔ یہ خیال کرنا بھی غلط ہے کہ وہ دونوں ناموں سے مشہور رہوں گے۔ اگر ایسا ہوتا تو قاسمؔ شروع ہی میں اس کی وضاحت کر دیتے۔ ہمارا خیال ہے کہ یہ سہو ہے۔ اس لیے قیاس یہی ہے کہ ان کا پورا نام احسن اللہ خاں ہے۔

## وطن

ان کے وطن کے متعلق بھی تذکرہ نگاروں میں اختلاف ہے۔ حمزہ[۱]، حیرتؔ[۲]، مبتلاؔ[۳]، شورشؔ[۴]، شفیقؔ[۵]، و مولف سفینۂ ہندی[۶] ان کا وطن اکبر آباد بتاتے ہیں۔ لیکن

---

۱۔ فص الکلمات/ ۴ ا، ۲۔ مقالات الشعرا/ ۱۴ ب، ۳۔ مبتلاؔ: گلشن سخن/ ۱۳ ا،
۴۔ شورشؔ: تذکرۂ شورش/ ۴۹، ۵۔ شفیقؔ: چمنستان شعرا/ ۵۲۔
۶۔ سفینۂ ہندی/ ۲۶۔

قاسم جنھیں ان کا ہم سبق ہونے کا شرف حاصل ہے انھیں "از خطۂ کشمیر دلپذیر" بتاتے ہیں۔ ان کے بیان کی تصدیق اعظم الدولہ سرور کے عمدۂ منتخبہ سے ہوجاتی ہے، سرور لکھتے ہیں:

"اصلش از کشمیر و مولد شاہ جہاں آباد۔"[1]

## سفرِ مارہرہ

۱۱۸۴ھ میں بیان وزیر غازی الدین کی معیت میں مارہرہ گئے تھے۔ وہیں شاہ محمد حمزہ سے ان کی ملاقات ہوئی۔ حمزہ لکھتے ہیں:

"خواجہ احسن اللہ بیان در سنہ یک ہزار و یک صد و ہشتاد و چار ہجری ہمراہ نواب وزیر غازی الدین خاں بفقیر خانہ (در مارہرہ) رسیدہ بود۔"[2]

## سفرِ حیدرآباد

بیان عمر کے آخیر حصے میں (۱۱۷۳ھ) حیدرآباد چلے گئے تھے اور آصف جاہ ثانی میر نظام علی خاں کے درِ دولت سے وابستہ ہو گئے تھے۔

میر، قایم، مصحفی جتنے شعرا نے دہلی چھوڑی تھی ان کے کلام میں دہلی کا ذکر بڑی حسرت کے ساتھ ملتا ہے۔ بیان کو بھی اپنا وطنِ ثانی یاد آتا تھا لیکن کیا کرتے دہلی میں معاش کی صورت نظر نہ آتی تھی ؎

چھوڑے اپنا نہ کوئی آپ وطن پھرتا ہے
دانا پانی لیے پورب سے دکن پھرتا ہے

(بیان)

---

۱۔ سرور: عمدۂ منتخبہ/۱۴۴

۲۔ شاہ محمد حمزہ: فص الکلمات/۱۴۸ا

## مرزا مظہر جانجاناں سے تلمذ

بیاںؔ نے مرزا مظہرؔ سے اکتساب فیض کیا تھا۔ استاد کے کمال کے دل سے معترف تھے اور ان کا ذکر بڑی عقیدت سے کرتے ہیں ؎

بندے سے ثنا حضرتِ استاد کی کب ہو
مظہرؔ ہے خداوند کی وہ شان اتم کا

اور:

جب سے شاگرد ہوا حضرتِ مظہرؔ کا بیاںؔ | کیا شاگردی کا اقرار سب استادوں نے
یا علی صدقے ترے کیا کیا مری کل بل ٹلی | کُل بلا تجھ نام سے اے مظہرِ اکمل ٹلی

استاد کی وفات پر تاریخ نکالی ہے:

صہبا شد خوشہ کہ در خم جوشید | دریا شد قطرہ کہ در بحر رسید
چوں دار بقا جناب مظہرؔ بگزید | تاریخ وصال مظہر گل گردید

## بیعت

مولانا شاہ فخر الدینؒ سے بیعت تھے۔ انھیں جگہ جگہ پیر و مرشد کے نام سے یاد کرتے ہیں:

تجھ کو کس نام سے لے فخر مرے یاد کروں
باپ ہے، پیر ہے، مرشد ہے، خدا ہے کیا ہے

ایک اور جگہ فرماتے ہیں:

تجھ سے کوئی چاہتا ہے فیل اور فرس | رکھتا ہے کوئی نعیم و عقبیٰ کی ہوس
اے فخرِ زمن، دینِ بیاںؔ، جانِ جہاں | میں تجھ کو تجھی سے چاہتا ہوں اور بس

## مذہبی عقائد

بیاںؔ سنی المذہب تھے اور اس کا بیّن ثبوت شاہ فخر الدین سے ان کی بیعت ہے

لیکن ان کے سارے کلام میں خلفائے راشدین کا ذکر کہیں نہیں ملتا۔ اس کے برعکس وہ بار بار خود کو مداحِ امیرالمومنین (علیؓ) بتاتے ہوئے فخر محسوس کرتے ہیں۔ کے غلام ہیں اور جامِ کوثر کے طلبگار! اس کے دو اسباب ممکن ہیں ایک تو حضرت علیؓ اور اولادِ علیؓ سے عقیدت، دوسرے حالات کا تقاضا۔ اور دوسری بات ہی زیادہ قرینِ قیاس ہے۔ غالبؔ جیسے مفکر شاعر کے مذہبی عقائد ان کی ضرورت کے تابع رہے، کسی شیعہ سے کام آپڑا تو "سادات کے غلام" ہو گئے۔ بہادر شاہ نے استفسار کیا تو شیعیت کے خلاف رباعی لکھ ڈالی۔ مصحفی بھی ایسے ہی حالات سے دوچار تھے، انھوں نے اپنے مذہبی عقیدے کے متعلق بڑی سیدھی سچی بات کہی ہے:

مذہب کا تو غم کھانا کیا کیجیے غم یہ ہے
یاں نوکری بھی آکر ٹھہری ہے رکابی کی

بیاںؔ جس دربار سے توسل رکھتے تھے وہاں بھی شیعیت کا سکہ چلتا تھا۔ ابوبکرؓ عمرؓ، عثمانؓ کی مدح کر کے معتوب کیوں ہوتے۔

## کلام بیاں کا جائزہ

دیوان بیاںؔ میں جو اصناف موجود ہیں ان کی تفصیل یوں ہے

غزلیات:

متفرق اشعار:

رباعیات:

مخمس:

مسدس:

مراثی:

قصائد:

مثنویات:

واسوخت :

قطعات :

غزل فارسی :

## نظریہ شعر

بیاںؔ کم گو تھے ۔ ان کا دیوان مختصر مگر منتخب ہے۔ زبان وبیان سے اندازہ ہوتا ہے کہ وہ آخر تک اپنے کلام میں قطع وبرید کرتے رہے۔ وہ طبع جوشگاف رکھتے تھے اور سخن کو غور سے کہنے کے عادی تھے :

کہیے سخن کو غور سے اے طبع جوشگاف
یہ گھاس کھودنا نہیں یا پات کاٹنا

## غزل گوئی

بیاںؔ کی غزلیں رطب ویابس سے پاک ہیں ۔ ان کی غزلوں کا بالاستیعاب مطالعہ یہ ظاہر کرتا ہے کہ وہ انھیں آخیر تک نوک پلک سے سنوارتے رہے ہیں۔ ان کی غزلوں میں یہ ایک عیب نمایاں ہے کہ ناموس اور ثقیل عربی فارسی الفاظ پائے جاتے ہیں جو غزل کے مزاج سے میل نہیں کھاتے ۔ اس خامی سے "لسانیاتی مطالعے" میں بحث کی گئی ہے۔

لمبی ردیفیں

بیاںؔ نے تنگ وخواب شلنگ وخواب قسم کی سنگلاخ زمینیں صرف چند ہی غزلوں کے لیے منتخب کی ہیں ۔ ان کے بیشتر ردیف وقوافی بہت مترنم ہیں ۔ جہاں انھوں نے لمبی ردیفیں منتخب کی ہیں وہاں بھی ان کے مذاق سلیم کا ثبوت ملتا ہے ، ان کے کلام سے بعض اشعار پیش کیے جاتے ہیں ۔ ان سے اندازہ ہوگا کہ ردیفوں کے انتخاب میں انھوں نے کتنی کاوش کی ہے اور ان میں کیسے کیسے عمدہ شعر نکالے ہیں :

آیا لبوں پہ جب جی فریاد ہم نے تب کی آزردہ اتنے پر بھی جو تو ہوا ہوا کر

ہمارے کیفی کا منہ ہے گلاب کا سا پھول — عرق جو ٹپکے ہمیں ہے شراب کا سا پھول

کھلے جو آنکھ تو دھوکا ہے باغِ دہر تمام — خیال کیسے یہ بلبل ہے خواب کا سا پھول

بس آنکھ کھلتے ہی ہے کان میں پیام خزاں — رکھے ہے باغ میں عالم حباب کا سا پھول

چھٹے جب ہاتھ سے تیرے تو کب ہم ہاتھ لگتے ہیں — کوئی شہباز اے صیاد ہر دم ہاتھ لگتے ہیں

عاشقی کرنے میں ہم ناچار ہیں بھی اور نہیں — اس دلِ خود رائے پہ مختار ہیں بھی اور نہیں

اپنے ہی منہ کہیں کیونکہ کہ ہم ایسے ہیں — جاں نثار اپنوں میں گر ڈھونڈو تو کم ایسے ہیں

عشوہ ہے ناز ہے، غمزہ ہے ادا ہے کیا ہے — قہر ہے، سحر ہے جادو ہے بلا ہے کیا ہے

یہ جو اس شوخ پہ کرتا ہے بیاںؔ جاں نثار — خبط ہے عشق ہے، سودا ہے، وفا ہے کیا ہے

ستم سے یار کے، سنتا ہے، اے دل، آہ کیا کیجے — کسی بے درد کو اسی درد سے آگاہ کیا کیجے

جس واسطے آئے ہیں وہ کام تو کچھ کر لیے — آغاز اگر کھو یا انجام تو کچھ کر لیے

کہیو قاصد بت خود کام سے پھر صبح ہوئی — آج بھی جھوٹے ہی پیغام سے پھر صبح ہوئی

ہاتھ لگ جانے سے خاطر تری دیگر تو ہوئی — زلف الجھی تھی ہیں سلجھا دیا تقصیر تو ہوئی

**چھوٹی بحریں** بیاںؔ کے کلام کو ان کے عروج پر دیکھنا ہو تو ان کی چھوٹی بحر کی غزلوں کا مطالعہ کیجیے، چھوٹی بحر کی مترنم غزلیں ان کے کلام کی جان ہیں اور ان کا سارا دیوان ایسی غزلوں سے معمور ہے، یہاں ان سب کا ذکر تو ممکن نہیں کچھ منتخب

غزلوں کے اشعار درج کیے جاتے ہیں:

۱۔ بتِ خود کام چلا جاتا ہے — صبر و آرام چلا جاتا ہے

۲۔ جا کہے کوے یار میں کوئی — مرگیا انتظار میں کوئی

وہ بھی کیا رات تھی کہ سوتا تھا — سر رکھے انتظار میں کوئی

۳۔ غیر کے آگے دل کی بات بیاں — آہ میری زبان پر آئی

۴۔ کروں شکوہ درد و غم کب تلک — بہر حال جیتا تو ہوں اب تلک

۵۔ گو کہ ناصح کو اعتبار نہیں — دل پہ میرا کچھ اختیار نہیں

۶۔ کیا دردِ دل سنایئے کچھ بات ہی نہیں — کیونکر بلایئے کہ ملاقات ہی نہیں

۷۔ صبح آنے کا اس کے وعدہ ہے — مجھ کو پر رات بھر کی آس کہاں

۸۔ جو زمیں پر فراغ رکھتے ہیں — آسماں پر دماغ رکھتے ہیں

۹۔ ایسی مے سے کہ یار بن پیجے — ہے مزہ خونِ دل کے پینے میں

۱۰۔ کوئی ایسا جہان میں نکلے — کہ درست امتحان میں نکلے

۱۱۔ جادو تھی، سحر تھی یا بلا تھی — ظالم یہ تری نگاہ کیا تھی

۱۲۔ کون کہتا ہے چاہ مشکل ہے — لیکن اس کا نباہ مشکل ہے

۱۳۔ مجھے غم سے اس واسطے پیار ہے — کہ میرے برے وقت کا یار ہے

**رمز و ایما۔** بیاںؔ کی غزلوں میں بلا کی سادگی ہے لیکن رمز و ایما کا وہ انداز ان کے یہاں نہیں ملتا جو بلند پایہ اشعار کی جان ہے۔ پھر بھی کہیں کہیں ایسے شعر نظر آجاتے ہیں جن میں شاعر اشاروں میں بہت کچھ کہہ جاتا ہے جیسے:

تیرے آنے سے پہلے گر کوئی ڈھونڈے ہمیں پاوے

طلوعِ خور سے پہلے مثل شبنم ہاتھ لگتے ہیں

**عشقیہ غزلیں** اردو غزل اپنے لغوی معنوں میں تو کبھی محدود نہ رہی لیکن عشق اس کا خاصہ ضرور رہا ہے۔ ہر شاعر نے اپنے تجربے اور مشاہدے کے مطابق عشقیہ شعر کہے ہیں لیکن اردو کی عشقیہ شاعری کا بیشتر حصہ روایتی ہے۔

عشق کی تلخ کامیوں سے دو چار ہونے والے کم ہیں سنی سنائی باتیں نظم کرنے والے زیادہ۔ بیاںؔ بھی انھیں میں سے ایک ہیں۔ ہمیں کوئی داخلی یا خارجی شہادت ایسی نہیں ملتی کہ ایسا کوئی حادثہ خود ان پر گزرا ہو۔ ان کے یہاں عشق کے جتنے مضامین ہیں جگ بیتی ہیں۔ ان میں نہ صداقت ہے نہ شدّتِ اثر۔ لیکن بیاںؔ کو فنی مہارت حاصل ہے اس لیے کہیں کہیں پر آپ بیتی بھی لطف دے جاتی ہے۔

بیاںؔ عشق و عاشقی میں رکھ رکھاؤ کے قائل ہیں۔ چھیڑ چھاڑ ان کے بس کی بات نہیں۔ ان کی آرزو تو بس اتنی ہے:

کافر ہوں جو زیادہ کچھ اس سے آرزو ہو
اک بے خلل سی جا ہو بس میں ہوں اور تو ہو

وہ اپنے محبوب کو کہیں مست و بے خود دیکھتے ہیں تو تڑپ کے رہ جاتے ہیں:

کیا کہوں کیا کیا امنگیں جی میں آتی ہیں بیاںؔ
جب نظر پڑتا ہے تنہا مجھ کو وہ مے خوار مست

ایسے عالم میں شرم مانع گفتار ہوتی ہے تو وہ اُسے کوستے نظر آتے ہیں:

یار تنہا ہے پھر ایسا نہیں ملنے کا وقت
شرم ہوتی ہے مری مانعِ گفتار عبث

اور ایسے موقع پر وہ لحاظ کو بے جراتی خیال کرتے ہیں:

بے جراتی پہ وال ہے گر کیجے یاں لحاظ
اب وصل ہے کدھر کا ادب اور کہاں لحاظ

لیکن جرات کے اظہار کے بعد ان کا صفائی اور معذرت کا یہ انداز نظر آتا ہے کہ:

نہیں ہیں بوسہ لیا ہونٹ پیار سے چومے
جو اس پہ روٹھے تو آپ اختیار رکھتے ہیں

یہ سب کچھ دیکھتے ہوئے کہنا پڑتا ہے کہ یہ وہی فرسودہ مضامین ہیں جو اردو کے سب شاعر معمولی ردّ و بدل کے ساتھ باندھتے آئے ہیں۔

## مسدّس

غزلوں کے بعد دیوان بیاںؔ میں دو مسدس شامل ہیں۔ پہلے مسدّس میں مختصر شبِ وصال کی کیفیت بیان کی گئی ہے ۔ ٹیپ کا بند ہے:

صبح دمید، شب گزشت ، ماہ شبینہ خانہ رفت
روے سحر سیاہ کنید یار بہ ایں بہانہ رفت

چار چار مصرعوں میں وصل کی روئیداد بیان کر کے یہ شعر دُہرایا ہے ۔ اس کی تکرار نے مسدّس کا حسن دو بالا کر دیا ہے ۔ ایک بند ملاحظہ ہو:

کتنے دنوں کے بعد رات وہ مہ عنبریں نقاب — لطف سے میرے گھر میں آ بارے ہوا تھا بے حجاب
عرصۂ شب ہوا تمام کیا کہوں کس قدر شتاب — توڑوں فلک کی چھت کو میں پھوڑوں یہ قرص آفتاب

صبح دمید، شب گزشت ، ماہ شبینہ خانہ رفت
روئے سحر سیاہ کنید، یار بہ ایں بہانہ رفت

دوسرا مسدس نواب آصف جاہ نظام الملک میر نظام علی خاں کی مدح میں ہے یہ مسدس ایک طرح اس عہد کی ایک تاریخی دستاویز ہے۔ اس میں نواب کو ٹیپو کی شکست پر مبارکباد دی گئی ہے:

خاندانِ آصفی کا ہے موئید کردگار — مرہٹے انگریز سے یاں کی مدد سے استوار
تھا اسی تائید سے میداں میں دونوں کو قرار — نام کی ہیبت سے آخر کر گیا ٹیپو فرار

شاہ عالم نے دیا تھا رستم دوراں خطاب
سو خدا نے کر دکھایا راست، اے عالی جناب

## سلام و مراثی

دیوان میں ایک سلام اور دو مرثیے بھی شامل ہیں۔ سلام ۱۲ اشعار پر مشتمل ہے۔ مطلع ہے:

اوّل تو مصطفیٰ کو آداب عرض کیجو　　سلطانِ انبیا کو آداب عرض کیجو

مراثی مسدّس کی شکل میں ہیں اور ان میں کوئی خاص بات نہیں صرف خانہ پُری ہے۔ غالباً ان کا مقصد ماحول کو سازگار بنانا رہا ہوگا کیونکہ دکن میں شیعی عقائد کا دور دورہ تھا۔ ایرانی معاشرت غالب تھی۔

## قصائد

قصیدوں کی تفصیل یوں ہے:

| | | | |
|---|---|---|---|
| قصیدۂ اول | در منقبت امیرالمومنین | ۴۲ | اشعار |
| قصیدۂ دوم | در مدح سالگرہ میر نظام علی خاں | ۴۸ | اشعار |
| قصیدۂ سوم | در مدح معین الدولہ غلام سید خاں بہادر | ۳۴ | اشعار |
| مطلع دعائیہ | میر نظام الدین | ۷ | اشعار |
| مدح | میر نظام علی خاں | ۵ | اشعار |

پہلے قصیدے کی تشبیب اپنے شاعرانہ ادعا پر مشتمل ہے۔ فخریہ اشعار کے بعد غزل کے چند شعر ہیں پھر گریز یوں شروع کرتے ہیں:

یہ نہ سمجھا وہ کہ اس تعریف کا ہے کیا سبب　　یہ نہ جانا فخر میں نے کس بھرو سے پر کیا
جس قدر بالا پری کیجے سبھی دیتی ہے زیب　　کون سی تعریف ہے اتنا اگر میں نے کہا
بلکہ اپنی قدر سے غافل ہوں یہ کیا فخر ہے　　میں تو کہلاتا ہوں مداحِ علیِ مرتضا

اس کے بعد مدحیہ اشعار ہیں۔ مدح کرتے کرتے اپنی شاعری کا ایک وصف بھی بیان کر جاتے ہیں:

کیا سبک الفاظ میں واقع ہوا تیرا کلام
اے بیاں کچھ خبر ہے کرتا ہے یہ کس کی ثنا

آخیر میں تین دعائیہ اشعار ہیں:

مانگ لے جو مانگتا ہے اس جناب پاک سے　　اس درِ دولت سے پھرتا ہی نہیں خالی گدا

یا امیر المومنین اک عرض اس عاصی کی ہے　　جس کو اپنا ورد یہ کرتا ہے اب صبح و مسا
صدق دل سے جو کوئی ہو اس گھرانے کا غلام
وہ کسو در پر کبھو لے کر نہ جاوے التجا

تیسرے قصیدے کا آغاز شکرِ خداوندی سے ہوتا ہے:

اگر ہزار برس تک بیاں کروں تقریر　　تو ہو سکے نہ ادا مجھ سے شکرِ حیِ قدیر
عجب ہے دولتِ جاوید حق نے کی روزی　　ہزار مرتبہ کہیے جسے بہ از اکسیر
ہمیشہ دل میں مرے یہ خیال رہتا تھا　　کہ کھینچے پھرتی ہے کیوں ہر طرف مجھے تقدیر

اور اس کا سبب یہ تھا کہ مشیت انھیں کسی "شخص کامل" کے سایہ عاطفت میں پہنچانا چاہتی تھی۔ اور وہ نواب اعظم الامرا کی شخصیت تھی۔ اس کے بعد وہی روایتی مبالغہ آرائی ہے جو اردو کے تمام قصیدوں میں ملتی ہے۔ نسب میں وہ نوشیروانِ عادل ہے۔ بزرجمہر اس خاندان کا نوکر ہے۔ ماہ مہر منیر کو انھوں نے مسخر کیا ہے۔

## مثنویات

مثنویات کی کل تعداد تین ہے۔ پہلی مثنوی زوالا ہے۔ اس میں روے سخن میر سجاد کی طرف ہے۔ کسی شخص نے بیآن کے کلام پر اعتراض کیے تھے، ان کے خیال میں اس کا سبب یہ تھا کہ:

میں ہوں مداحِ امیر المومنین　　اس میں مدحِ مرتضیٰ نکلی کہیں
ہو گیا وہ منقبت کو دیکھ آگ　　لگ گئی اس کے تئیں مجھ ساتھ لاگ
خورہ گیری وہ مری کرنے لگا　　نام میرے شعر پر دھرنے لگا

بیآن نے کہیں کہا تھا کہ "ہے خطِ فرضی سما پر استوا" اسے اس پر اعتراض تھا کہ:

ہے سما پر استوا یا رو کہاں
یہ تو ہے فرقِ زمین و آسماں

میر سجاد اتفاق سے وہاں موجود تھے۔ انھوں نے ان کی وکالت کی۔ جب بات بیآن تک

پہنچی تو انھوں نے خاقانی کے کلام سے سند پیش کی :

از سر زلفِ تو بوے سر بمہر آمد . بما  جاں بہ استقبال شد کاے مبدجا نہا تا کجا

تیر چوں درزہ نشاندی بر کمانِ چرخ وش  گوئیا محور ہمیراندی ز خطِ استوا

دوسری سند فیضی کے کلام سے پیش کی ہے :

فیضی ہم چوں خطِ استوا برا فلاک

تیسری سند میں صائب کا شعر پیش کیا ہے :

عصا رہبر نہ باشد گر نہ پیراں را دریں وادی

چرا گردوں بہ دستِ خویش خطِ استوا دارد

میر سجاد کے لیے دعائے درازیِ عمر کے ساتھ یہ مثنوی ختم ہوتی ہے۔

دوسری مثنوی چیک نامہ ہے۔ بعض تذکرہ نویسوں نے اسے جنگ نامہ لکھ دیا ہے جو غلط ہے۔ اسی میں مرزا فیضو کی چیک کے مرنے پر غم کیا گیا ہے۔ یہ مثنوی کیا ہے اچھا خاصا چڑیا گھر ہے۔ سالم علی نے ہندوستانی پرندوں پر کام کیا ہے۔ ان کا مقالہ Indian Birds ایک معتبر مقالہ ہے لیکن اس مثنوی میں بعض ایسے پرندوں کے نام استعمال ہوئے ہیں جن کا ذکر سالم علی کی کتاب میں بھی نہیں ملتا۔

چیک نامہ کے بعد مثنوی چاہ مومن اور موش نامہ ہے، دونوں معمولی مثنویاں ہیں

## واسوخت

اس کے بعد ایک واسوخت ہے۔ یہ سات بندوں پر مشتمل ہے۔ ہر بند کا آخری شعر فارسی ہے

دیوان کے آخیر میں دو رباعیاں، قطعہ تاریخ وفات مرزا مظہر اور ایک فارسی غزل ہے جس پر یہ دیوان ختم ہو جاتا ہے۔

# دیوانِ بیاؔن کے نسخے

ہمیں اب تک دیوانِ بیاؔن کے چار نسخے دریافت ہوئے ہیں۔ ذیل میں ان کی تفصیل دی جاتی ہے۔

## نسخہ، سالار جنگ میوزیم حیدر آباد دکن

اس نسخے کی کتابت نواب حیات الدولہ سلطان مرزا خان بہادر کی فرمائش پر حیدر آباد میں ۲۲ جمادی الاول ۱۲۱۱ ہجری کو تکمیل کو پہنچی۔ پہلی غزل کا مطلع ہے:۔

کیاں کیجے بیاں اس کے وجوب اور قدم کا
طاقت نہ زباں کی ہے نہ مقدور قلم کا

اس کے بعد ردیف دار غزلیں ہیں۔ ردیف 'ی' کی آخری غزل ہے:

چھوڑے اپنا نہ کوئی آپ وطن پھرتا ہے
دانا پانی لیے پورب سے دکن پھرتا ہے

پھر دو غزلیں ردیف 'ر' کی ایک 'ی' کی، ایک 'میم' کی تین 'ن' کی اور دو متفرق اشعار ہیں۔ اس کے بعد دو متفرق قصیدے (جوں نبوّت جناب اقدس پر اور "عجب بندہ کیا پیدا ہمیں اس اللہ کے صدقے" اور متفرق اشعار ہیں۔

اس کے بعد سوداؔ اور یقیںؔ کی غزل پر مخمس اور دو مختصر مخمس ہیں۔ اس کے بعد رباعیات ہیں۔ رباعیات کے بعد قصیدے اور مرثیے ہیں۔

فارسی غزل پر یہ نسخہ ختم ہوتا ہے۔

## نسخۂ آصفیہ (سینٹرل اسٹیٹ لائبریری حیدرآباد)

دوسرا نسخہ سینٹرل اسٹیٹ لائبریری میں محفوظ ہے اس کا نمبر ۴۸۰۱ جدید ہے یہ نسخہ کرم خوردہ ہے اور اکثر اشعار پڑھے نہیں جا سکتے۔ تاہم اس سے متن کی اصلاح میں بہت مدد ملی ہے۔ یہ مخطوطہ سنہ ۱۲۰۰ھ کا مکتوبہ ہے اور اس کا آغاز اس غزل سے ہوتا ہے:

کیا کہیے بیاں اس کے [وجوب اور قدم کا]
طاقت نہ زباں کی ہے نہ [ مقدور قلم کا]

اس کے بعد ردیف وار غزلیات میں 'ی' کی ردیف کی آخری غزل ہے:

دل کو دیوانہ کیا زلفِ پریزادوں نے
مرغِ وحشی کو لیا دام میں صیادوں نے

پھر ۴ رباعیاں۔ مخمس بر غزل سودا، مخمس دوم، مخمس بر غزل یقینؔ، مثنوی تعریف چاہ، ہجو مرزا فیضو (چیک نامہ) مثنوی در جواب ایراد (مثنوی زوالا) واسوخت و قصیدہ در منقبت حضرت علیؓ پر یہ نسخہ ختم ہو جاتا ہے۔ اس نسخے کی بعض غزلیات و اشعار نسخہ سالار جنگ میں موجود نہیں۔ انھیں ضمیمے میں شامل کیا گیا ہے۔

## نسخہ حبیب گنج (آزاد لائبریری) علی گڑھ

تیسرا خوشخط نسخہ حبیب گنج میں محفوظ ہے۔ اس مخطوطے کا ترقیمہ یہ ہے:

"دیوان بلاغت نشان میر احسن الدین خاں بیانؔ بروز یک شنبہ بتاریخ بست و چہارم ماہ جمادی الاول ۱۲۲۶ھ از خط سید نور الحسین بندہ جاں نثار فدوی وفادار غلام میر حسین علی خاں بہادر ایما مدظلہ العالی تمام شد۔"

اس نسخے کا آغاز بھی متذکرہ بالا دونوں نسخوں کے مطابق ہے لیکن آگے چل کر ترتیب میں فرق ہوگیا ہے۔ غزل:

"مرتا ہوں غم گساری جواب نہیں تو پھر کب"

میں تیسرے شعر کے بعد سے صفحے غائب ہیں۔

غزل ؎ "آج تو کہ دیکھتا ہوں اس سے بارے اس قدر" کے

بعد غزل ؎ "فرہاد کس امید پہ لایا ہے جوئے شیر" شامل ہے۔

غرض اسی طرح ترتیب میں فرق ہے۔ اس نسخے سے بھی مقابلہ کر لیا گیا ہے۔

## نسخہ انجمن ترقی اردو کراچی

یہ نسخہ ۱۷ سطری مسطر کے ۹۵ صفحات پر مشتمل ہے، اور ماہ صفر ۱۳۲۷ ف کا مکتوبہ ہے۔ سید محمد علی ملیح آبادی نے اسے کسی "صحیح نسخے" سے نقل کیا ہے لیکن درمیان میں اکثر شعروں کی جگہ خالی نظر آتی ہے۔ ظاہر ہے یہ اشعار ان سے پڑھے نہ جا سکے ہوں گے۔

آغاز باقی نسخوں کے مطابق ہے۔ ۵۱ تک ردیف وار غزلیں۔ اس میں کل ۳۸ رباعیاں ہیں۔ قصائد، مراثی اور مثنویات اس میں شامل ہیں۔ اس مخطوطے کا آخری شعر ہے:

بیاںؔ بس اسی نام کو یاد رکھ
دو عالم سے خاطر کو آزاد رکھ

ان چار نسخوں کے علاوہ انڈیا اوفس لائبریری میں ایک بیاض موجود ہے جس میں بیاںؔ کا کلام بھی شامل ہے۔ اس بیاض میں ان کا پورا نام احسن الدین خاں بتایا گیا ہے۔ ترجمے کے بعد مختصر سا انتخاب شامل ہے، پہلا شعر ہے:

بیاںؔ تیرے کوچے سے چلتا رہے گا
مری جان تو ہاتھ ملتا رہے گا

## املا

یائے معروف و مجہول کو ایک ہی طرح لکھا گیا ہے۔

کاف اور گاف پر ایک ہی مرکز ملتا ہے۔ (بالعموم)

تڑپنا کو تڑپھنا

انھوں کو اونھوں

اس کو اوس

اُلٹ کو اولٹ

# کلامِ بیاںؔ کا لسانیاتی مُطالعہ

بیاںؔ کی وفات کو تقریباً پونے دوسو سال کا عرصہ گزر چکا ہے لیکن ان کے کلام کے مطالعے سے یہ اندازہ لگانا مشکل ہے کہ ان کی زبان ۱۷۴ سال قبل کی زبان ہے اور اس کا سبب یہ ہے کہ انھیں مذاق شعری لفظوں کے انتخاب اور در و بست کا ملکہ انھیں ودیعت کیا گیا تھا۔ ان کے کلام میں متروک الفاظ موجود ہیں لیکن ان کی تعداد کم ہے۔ ایسا محسوس ہوتا ہے کہ انھیں بخوبی اندازہ تھا کہ کون کون سے الفاظ اب ٹکسال سے باہر ہوتے جاتے ہیں۔ ذیل میں ان الفاظ کی فہرست درج کی جاتی ہے جنھیں بیاںؔ نے اپنے کلام میں استعمال کیا ہے لیکن بعد کے شعرا نے انھیں متروک قرار دیا۔

## متروکات

کبھو اور کسو: آتا تھا کچھ ہمیں بھی کبھو شعر یا سخن : اب تو کسو کی یاد نے سب کچھ بھلا دیا

تئیں : اظہارِ عشق کر کے ہم اپنے تئیں کو آپ : آنکھوں میں اس کی خوار کیا ہم نے کیا کیا

نپٹ : میں ترے قرباں ہوں اے قاتل نپٹ احساں کیا
ایک مدت سے مرا سر دوشِ تن پر بار تھا

گہنا : (ہ: گرہن کرنا) اب جی کے ڈر سے اس کو بہاں تو نہ چھوڑیو
ہیں مردوے کہ بانہہ کو جس کی گہا گہا

ان نے / کن نے / جن نے } مستی کو چھوڑ جن نے کیا زہد اختیار — گویا وہ مے کے قطرے سے انگور ہو گیا
باتوں میں آہ کن نے لگایا اسے بیاں — رکھتے تھے کان ٹک مری فریاد کی طرف

پنگھوڑا (بمعنی جھولا) نہیں اشک آنکھوں میں تھمتا کہاں تک
یہ لڑکا پنگھوڑے میں پلتا رہے گا

رہیو (یعنی رہے) یہ مسند تجھی کو سزاوار رہیو

حیائی (حیا کی جگہ) حیائی چشم ظاہر سے اٹھائی — فراتِ اوّل شہ دیں نے چھڑائی

کری (بجائے کی) آیا وہ مہ تاباں جاں ہم نے کری قرباں
جب آوے کوئی جہاں اکرام تو کچھ کریے

باجنا (بجنا، مشہور ہونا) جس کا نیکی میں نام باجے ہے
اس کی نوبت مدام باجے ہے

پیچھو پیچھو : اور اک زخم کی امید پہ اس کا مقتول
پیچھو پیچھو لیے کاندھے پہ کفن پھرتا ہے

دبکنا (چھپنا) : کیا زلف میں اس شوخ کی تھی دبکی صبح
یا شام سے ہوتی ہے کسی شب کی صبح

ہیگا (بجائے ہے) : گر چونک کے بیدار وہ ہوتا ہیگا
عالم کی غضب سے جان کھوتا ہیگا
غنچے کو صبا کہیو کہ آہستہ کھلے
زانو پہ مرے یار سوتا ہیگا

تیں (بمعنی تو) میری محنت پہ تیں نگاہ نہ کی — کبھو جھوٹی بھی واہ واہ نہ کی

سیں (بمعنی سے): عقل سے معلوم یہ مجھ کو ہوا تو دروغ اس کو نہ کیجو لے خدا

ستی (سے): یاں تک ہوں خستہ حال کہ دیکھے ہے جو مجھے
نکلے ہے اس کے منہ ستی بے اختیار حیف

نہیں آنے کا (یعنی نہیں آئے گا):

ہر چند تھا یقین کہ آنے کا وہ نہیں اس پر بھی انتظار کیا ہائے کیا کیا

تروار (تلوار):

کہتا ہے بیاں سر نہیں لاتا ہے تو آگے میں کب سے لیے ہاتھ میں تروار کھڑا ہوں

متروکات کی اس فہرست کا بغور جائزہ لیا جائے تو معلوم ہوتا ہے کہ چند مستثنیات کے سوا باقی الفاظ نہ صرف عہد مصحفی و انشا میں جاری رہے بلکہ ان کے بعد آتش و غالب کے عہد تک ان کا استعمال جاری رہا۔ البتہ "تروار، ستی، سیں، تیں، ہیگا" وغیرہ بالکل متروک قرار پائے۔

## ہندی الفاظ

متروکات کی جو فہرست پیش کی گئی ہے اس میں بیشتر الفاظ ہندی زبان کے ہیں۔ ان کے علاوہ بھی بیاں نے غیر مانوس ہندی الفاظ استعمال کیے ہیں مثلاً:

نراسا (ہ: نراشا بمعنی مایوسی، ناامیدی):

گیا یہ کون دنیا سے نراسا لیا جنگل میں جا کر کن نے باسا

بھانت (بمعنی طرح):

نام اس تیغ سرشت کا کس بھانت لوں کہ بجتا ہے میرے دانت سے دانت

من ہرن (ہ: من: دل + ہرنا، ہرن کرنا = لے لینا) کنایتاً محبوب:

من ہرن میرے بھلا رہنا تو مجھ سے اس قدر مزرعِ دل میں مرے یہ آن کر چرنا ہے کیا

من مانتی (حسبِ دلخواہ):

کل تو آوے گا ہی آخر غرۂ ماہِ صیام آج تو پی لیجیے من مانتی ساقی شراب

مہورت :

جب کہ دلچسپ کسی شوخ کی صورت دیکھیں　　دل کے دینے میں نہ عشاق مہورت دیکھیں

بیر (عداوت) :　　بس مرا صاحب یہی انصاف ہے سرکار میں

خیر خواہی میں رہیں مصروف ہم تم بیر میں

ہندی کے ساتھ ساتھ عربی کے ثقیل اور اردو میں غیر مستعمل الفاظ بھی نظر آتے ہیں ایسے چند الفاظ کی مثالیں ذیل میں درج کی جاتی ہیں :

وجوب، قدم :

کیا کیجے بیاںؔ اس کے وجوب اور قدم کا　　طاقت نہ زباں کی ہے نہ مقدور قلم کا

مسموع :

سنتا ہے بیاںؔ عذر ترے سب ہیں یہ مسموع　　کیا مدح کرے جس کو سلیقہ نہیں ذم کا

تاج ولوا :

اوروں کو تو نے صاحب و تاج و لوا دیا　　اے آسماں بتا تو مجھے تو نے کیا دیا

فسّاق :

فسّاق کا بھلا ہے نہ سونا نہ جاگنا　　بیداری و شراب ہے افیون و بنگ و خواب

افزود کرنا :

اور بھی اُن نے بیاںؔ ظلم کچھ افزود کیا　　کیا اس شوخ سے میں عشق کا اظہار عبث

جُناغ :

مبادا سینۂ عاشق کا استخواں ہو کوئی　　سمجھ کے توڑیو پیارے جُناغ تازہ و خشک

مُطمئنۃ، ارجعی :

حاصل ہو اس نفس کو صفت مطمئنہ کی　　بیش اس کو ارجعی کا ادھر سے خطاب ہو

احضاد :　　نہ لائے منہ پہ حیا سے رسول کے احضاد

کہ تا خجل نہ ہو اپنے لکھے سے ابنِ زیاد

بیاںؔ کے زمانے تک اردو کے قواعد اور اصول منضبط نہ ہوئے تھے ۔ چناں چہ

تذکیر و تانیث اور جمع کے اصولوں میں بے اعتدالیاں نظر آتی ہیں۔ کچھ بیاںؔ ہی کی تخصیص نہیں بلکہ بیشتر شعرا کے یہاں یہ عیب نظر آتا ہے کہ ایک لفظ کو ایک جگہ مذکر باندھتے ہیں تو دوسری جگہ مونث۔ بیاںؔ جان کو مذکر بھی استعمال کرتے ہیں اور مونث کے طور پر بھی:

جان (مذکر):

ہجر کی شب کی سحر کا میں نہیں منکر بیاںؔ — لیک پہنچا کر ہمارا جان بر لب ہوتی ہے صبح

جان (مونث):

فوارے کو دیکھ کے شمع راتوں روئی — یاں تک کہ جسد میں جان اپنی کھوئی

تعداد (مذکر):

اگرچہ یاں بہت تعداد تھا کم — رہے ثابت قدم سلطانِ عالم

سلطان کی جمع سلاطینوں:

قید میں رکھتا ہے کیوں اس کو سلاطینوں کی طرح
کب دوانے نے فلک مانگا ہے تجھ سے تخت و تاج

صفت کی جمع صفاتیں:

یہ صفاتیں زندگی ہیں مجھ سے زائل ہوں تمام — یہ کہ جن میں دخلِ دیو و نفس اور شیطان ہے

واحد اور جمع کے سلسلے میں ایک اور بات قابلِ لحاظ ہے۔ بیاںؔ معاش کی تلاش میں نکلے اور حیدر آباد میں جا قیام کیا۔ وہاں جمع بنانے کا یہ قاعدہ اب تک مروج ہے واحد کے آخر میں "ان" کا اضافہ کر دیتے ہیں لیکن بیاںؔ کے یہاں یہ رجحان نظر نہیں آتا۔

## اشباع و تخفیف

ضرورتِ شعری کے لحاظ سے اشباع اور تخفیف دونوں کو جائز رکھا گیا ہے نہیں کو "ہ" کے ساتھ بھی نظم کیا ہے اور وزن کے تقاضے کے پیش نظر "ہ" کو

محذوف بھی کر دیا ہے:

یوں تو ممکن نئیں کہ تجھ بن یار ہووے جلوہ گر
زنگ اپنے دل کا آئینے سے غافل دھو تو ہو

منجھدار کو مانجدھار:

مری ناو پہنچی ہے آ مانجدھار     تری اک توجہ سے بس پار ہے

مٹی کو ماٹی:

یارب نہ ہند ہی میں یہ ماٹی خراب ہو     جاکر نجف میں خاک درِ بوتراب ہو

جگہ کو جاگہ:

لیا دل اور اس میں اپنی جاگہ کر گئے قایم     کہ لیتے ہیں جس آبادی کو واں تھانے بناتے ہیں

ایدھر بجائے اِدھر: اودھر بجائے اُدھر:

کیا پاس راہِ عشق سے ہے آستانِ حق     ایدھر رکھا قدم کو اور اودھر گیا پہنچ

یاں بجائے یہاں:

اگرچہ یاں بہت تعداد تھا کم     رہے ثابت قدم سلطانِ عالم

گی بجائے گئی

اک بار فوجِ عشق پڑی مجھ پہ ٹوٹ کر     لے گی قرار و دین و دل و ہوش لوٹ کر

موئنہہ بجائے منہ:

اپنے ہی موئنہہ کہیں کیونکہ کہ ہم ایسے ہیں
جاں نثار اپنوں میں گر ڈھونڈو تو کم ایسے ہیں

اس زمانے تک علامتِ فاعلی "نے" کا استعمال کم پایا جاتا ہے۔ شعراء نے عموماً "میں نے کہا" کی جگہ "میں کہا" نظم کیا ہے۔ بیآن کہتے ہیں:

رو کے اس سے میں کہا مرتا ہے یہ بیمار آج
مسکرا کر وہ لگا کہنے کہ پھر اس کا علاج

آہ ہم صافیٔ صورت پہ دیا دل کو بیا آں
یہ کہاں چشم کہ باطن کی کدورت دیکھیں

اسی طرح 'کے'، اور 'کو' محذوف کرنے کی مثالیں بھی مل جاتی ہیں:

ہمیں مہر و محبت شعلہ رویوں ساتھ جتنی ہے
عزیزا اتنی نہ ہوگی مذہب زردشت میں آتش

اب شغل نیا ہاتھ لگا ہے یہ بتاں کے
دن نکلے اٹھا دویں ہمیں رات بنا دیں

مجھے بمعنی مجھ سے:

وہ خوں گرفتہ کہنے لگا راہ میں مجھے     لے چل خدا کے واسطے جلاد کی طرف

رونا بجائے رونے سے:

بھلا رونا تو میں مکرا کہوں کیا گر کوئی پوچھے
ہوئی تر آستیں کس طرح کیوں نم ہاتھ لگتے ہیں

# بیاؔن تذکرہ نگاروں کی نظر میں

## قدرت اللہ قاسم : مجموعہ نغز

بیاؔن تخلص خواجہ احسن اللہ خاں سلمہ الرحمن است ۔ و ے دراصل از خطۂ دلپذیرِ کشمیر و شاگردِ رشید سخن سنج ہنر گستر مرزا جانجاناں مظہر علیہ الرحمۃ و الغفران و مریدِ سعید قدوۃ العارفین مولانا محمد فخر الدین اسکنہ اللہ بجبوحتہ الجناں است در آخرہا قدرے تحصیل علم حرف و نحو ہم نمودہ و بہ خاکِ پائے طلبائے جہاں اعنی قاسم ہیچمداں سراپا نقصان تکرار سبقِ خود بیشتر بلکہ بلا ناغہ می فرمود و ملخص سخن خواجہ احسن الدین خاں بیاؔن شاعر فصیح اللسان سخن سنج بلیغ اللسان است۔ در مثنوی خود مسمی بہ جنگ نامہ دادِ شاعری دادہ ہمیشہ بعمدگی و خوبی ایّام بسر کردہ از چندے بہ حیدر آباد در سرکار ناظم ال بلاد ملازم بود مدتے است کہ از احوال خیرش اطلاع نیست بہر جا کہ باشد خداش خوش دارد ایں بست و دو بیت از نتائج طبع اوست۔

نمونۂ کلام میں۔ ۲۰ اشعار

## سروؔر، عمدۂ منتخبہ

(ص ۴۴) بیاؔن تخلص خواجہ احسن الدین خاں شاگرد حضرت میرزا جان جاناں مظہر رحمۃ اللہ علیہ اصلش از کشمیر و مولد شاہجہاں آباد۔ جناب مخدومی حضرت مولوی فخرالدین صاحب قدس اللہ سرہ از چندے (ص ۱۴۵) بہ طرف حیدر آباد رفتہ در سرکار نواب نظام علی خاں مرحوم در ریختہ گوی مشاق و خوش فکر ست و مربوط گو و صحیح البیان۔

(مختصر نمونۂ کلام)

## تذکرۂ شوؔرش: مرتبہ کلیم الدین احمد

بیاؔن دادرسِ دردمنداں خواجہ احسن اللہ بیاؔن زادگاہش اکبر آباد و طبعش مانی ایجاد خوبصورت و سیرت و یکتا در فہم و کیاست مشقِ سخن از حضرتِ مظہر می نماید۔ چنانچہ می گوید:

نمونۂ کلام ۱۳ اشعار

## سری رام: خمخانۂ جاوید (اوّل)

بیاؔن۔ خواجہ احسن اللہ۔ ان کا اصل وطن کشمیر تھا مگر یہ

خود دہلی میں پیدا ہوئے اور یہیں کے کہلائے۔ حسنِ صورت و سیرت دونوں سے کافی بہرہ پایا تھا۔ فن سخن میں مرزا مظہر جانجاناں کے شاگرد اور مسلک طریقت میں مولانا فخرالدین سے بیعت تھے ۱۸۰۰ء میں سرکار نواب نظام علی خاں نظام الملک والیِ حیدر آباد دکن کے ملازم تھے اور بڑے اعزاز سے رہتے تھے اصولِ فن شاعری سے باخبر اور بڑے خوش کلام تیز طبع، مشّاق، سخن سنج و سخنور تھے کلام میں نمکینی و رنگینی غضب کی ہے تمام کلام میں دور از قیاس استعارات اور پیچیدہ بندشوں سے کام نہیں لیا۔ جو کچھ کہا ہے صاف ستھری زبان میں کہا ہے اور لطف یہ ہے کہ سادگی میں (ص ۶۱۸) میں بھی وہ آن بان نکالی ہے کہ کیا کہیے۔ حق تو یہ ہے کہ سیدھی سادی زبان میں مضامین کا پایا گرنے نہ پانا خالی از کمال نہیں ہوسکتا۔ بعض بعض جگہ تو ان کے کلام میں میرؔ اور دردؔ کے کلام کا رنگ دکھائی دے جاتا ہے۔ گو ان کے کلام کی شہرت کماحقہ نہیں ہوئی لیکن اب وہ وقت آگیا ہے کہ اردو زبان کے پودے کو سینچنے والے ضرور اس کی داد دیں گے۔ رباعیات میں خصوصیت کے ساتھ ایک اندازِ دلکشی پیدا کیا ہے۔ قصیدے بھی لکھے ہیں اور گو صرف دو ہی لکھے ہیں لیکن دکھادیا ہے کہ اس میدان میں بھی بیان کا توسنِ فکرِ رسا جیسی چاہے جولانی دکھا سکتا ہے آخرش بڑی عمر پاکر حیدر آباد دکن میں وفات پائی۔ ان کے شاگرد رائے گلاب چند نے تاریخ کہی ہے:

استاد جہاں رفت
۱۲۱۳

معاملہ بندی کے ساتھ اخلاقی مضامین بھی عجیب نفاست سے نظم کیے ہیں

ان کا قلمی دیوان راقم کے کتب خانے میں موجود ہے اور اس کا انتخاب یہاں پیش کیا جاتا ہے۔

انتخاب ½ ۵ صفحات

## تذکرہ عشقی : مرتبہ کلیم الدین احمد (دو تذکرے)

بیآن تخلص - دہلوی، اسمش خواجہ احسن اللہ از شاگردان مرزا مظہر، مردے خوش فکر و فصیح بیاں بود و در شیوہ شیریں بیانی وزباندانی دادِ فصاحت می داد۔ جمیع ریختہ گویاں معاصر اورا بہ غزل سرائی مسلم دارند و رباعیات اورا مطبوع پندارند۔ از وست

انتخاب : ۵ اشعار

## سید فتح علی گردیزی : تذکرہ ریختہ گویان

خواجہ احسن اللہ بیآن بحسنِ صورت و سیرت محلی است و بفہم و فراست مجلی۔ زادگاہش اکبرآباد است و طبعش معنی ایجاد۔ مشقِ سخن از میرزا مظہر می کند چنانچہ گوید:

نمونۂ کلام : ۱۸ اشعار۔ اختلاف نسخ دیکھو

(صفحات ۲۷ تا ۲۹)

## مبتلا لکھنوی : گلشن سخن (مرتبہ مسعود حسین رضوی)

بیآن اسمش احسن اللہ شاگرد مرزا مظہر مولدش اکبرآباد و مسکنش دہلی است۔ مرد عاشق پیشہ و کلامش پر شور ---

از وست :-

نمونۂ کلام : ۲۳ اشعار۔ اختلاف نہیں

(صفحات ۶۸ ، ۶۹)

## مصحفی : تذکرۂ ہندی

بیآن کہ خواجہ احسن الدین خاں نام دارد، شاگردِ مرزا مظہر۔ دستِ بیعت بہ مولوی فخرالدین صاحب نور اللہ مضجعہ دادہ شاعر مربوط گو وصاحب زبان است مدتے گزشتہ کہ بہ طرف حیدر آباد دکن رفتہ گویند کہ در سرکار نظام علی خاں عز و امتیاز دارد۔ فقیر ہنوز اورا ندیدہ۔ حق تعالیٰ سلامت دارد۔ انتخاب دیوان اوست :

انتخاب : ۴ صفحات

(صفحات ۳۶ تا ۴۰)

## احد علی یکتا : دستور الفصاحت (مرتبہ امتیاز علی عرشی)

ہفتم از طبقۂ ثانی ، شاعر متین و مربوط ، کہ کلامش نہایت مقبول و مضبوط، خواجہ احسن الدین خاں بیآن است۔ ہر شعرش گویا آئینۂ آب است با آب و تاب و دیوانش از اول تا آخر ہمہ انتخاب ۔ اگر بہ تامل نگاہ کردہ آید، بندش و تالیفِ او کم از ہیچ استادے نیست ۔ می گویند کہ تا حال زندہ است۔ بہ طرف دکھن در سرکار نظام علی خاں عز و اعتبارے دارد۔

این چند شعر از دست

۱۱ اشعار (ص۔ ۸۲ تا ۸۴)

## شاہ محمد حمزہ : فص الکلمات

(ورق ۱۴۸ الف) خواجہ احسن اللہ بیان در سنہ یک ہزار و یک صد و ہشتاد و چار ہجری ہمراہ نواب وزیر غازی الدین خاں بہ فقیر خانہ (در مارہرہ) رسیدہ بود۔ بحسن صورت و سیرت محلی و بہ فہم و فراست محلی۔ زادگاہش اکبر آباد است و طبعش معنی ایجاد، مشقِ سخن از میرزا مظہر می کرد۔ چند شعر بدستِ خود بر حاشیہ کتاب نوشتہ۔

## حیرت : مقالات الشعرا

(۱۴ ب) خواجہ احسن خاں بیان، مجمع خوبی ہائے بے شمار است و معدن مکارم ہزاراں ہزار۔ اگرچہ مولدش اکبر آباد است۔ اما از مدتے در شاہجہاں آباد توطن گزیدہ، برائے صاحبِ خداوند خیلے اتحاد و ارتباط دارد و ہنگامے کہ ایں ذلہ ربائی مائدہ ارباب سخن بمقتضائے قسمت آب و دانہ وارد شاہجہاں آباد بود، تفقد آں بزرگ منش زیادہ از آنچہ کہ متصور شود بحالِ خود مشاہدہ می نمود۔ حسنِ خلق و وفور مروت با علوی ادراک و رسائی طبیعت در طینت او جمع است۔

## شوقؔ رامپوری : تکملۃ الشعرا

(۶۳ ب) احسن الدین خاں بیاںؔ تخلص، صاحب ذہن سلیم و طبع مستقیم تا عہد عالمگیر ثانی در شاہجہاں آباد اقامت داشت ـ باز معلوم نہ شد کہ کجا رفت ـ

## مبتلاؔ : گلشنِ سخن

(۱۳ ا) بیاںؔ ـ اسمش احسن اللہ، شاگرد مرزا مظہر، مولدش اکبرآباد مسکنش دہلی است، مرد عاشق پیشہ و کلامش پرشور ـ

## عاشقیؔ : نشترِ عشق

(۱۰۲ ا) بیاںؔ، نام وے احسن اللہ بود ـ ایں ابیات ازوست ـ

## میر حسن : تذکرہ شعرائے اُردو

(ص ۲۶) بیاںؔ : میاں بیاںؔ، شاعرِ عذب البیان از خوش گویانِ زماں، خواجہ احسن اللہ المتخلص بہ بیاںؔ از تلامذۂ میرزا مظہر جانِ جاناں ـ مولدش شاہ جہاں آباد الحال معلوم نیست کہ کجاست ـ تج نامہ از و مشہورست ـ

بسیار خوب گفتہ رباعیات دل پذیر دارد ۔ کلامش چوں تبسم گل رخاں نمکیں و بیانش چوں قند دلبراں شیریں ۔ بندہ از فکرِ او بسیار محظوظ است ہرجا کہ باشد سلامت باشد ازو ست۔

انتخاب ۲۷ تا ۳۰

# فرہنگِ الفاظ

آبنوس : ایک درخت جس کی لکڑی سیاہ، وزنی اور مضبوط ہوتی ہے۔

اِبا : انکار

ابلقا۔ ابلقہ : سیاہ پر اور سفید پوٹے کا ایک خوش آواز پرند۔

احضار : حاضر کرنا

ارجعی (ع) لوٹ تو

الاغ : گھوڑا

انفطار : توڑنا

انگور : کھرنڈ

باجنا : مشہور ہونا

باشہ : ایک شکاری پرند

باشیں : عقاب

بُرد : جب شطرنج میں کوئی مہرہ بادشاہ کے ساتھ نہیں رہتا تو وہ بازی برد کہلاتی ہے۔ اس کا مطلب آدھی مات ہے

پشواز :

پشواس :

پدڑی : ایک چھوٹا پرندہ۔

پلشہ :

پنچال :

پنگھوڑا (پنگورا) جھولا، پالنا

پھٹکی : چڑی مار کا پنجرہ

پپیک : کویل

تزویر : جھوٹ

ترّدر : درخت اور ایک پرند

ترمتی : باز اور شکرے کی طرح کا ایک پرند (ترکی میں ترمتا تھا۔ آصفیہ۔ اول ۹، ۴۷)

تلیسر :

تھونی :

ٹونٹر :

ٹھانس : کھانسی

ٹھری :

جرّہ : ایک پرند

جناغ :

چپک :

حبنّق (ہونّق) بے وقوف ، احمق

حضّار : حاضرین

دغدغہ:

دوکھنا (دوشنا) الزام دینا

دھوتی:

دھیر:

ڈانک: نگینے کے نیچے سنہری اور وپہلی ورق لگاتے ہیں تاکہ چمک میں اضافہ ہو۔

ڈاک لگنا: متواتر تے ہونا

ڈبرا: نم زمین

ڈبری: منافع کی تقسیم

ڈھابا: اولتی، باورچی کی دوکان

زوالا:

ساہت:

سان پر آنا: دھار رکھی جانا

سروہی: ایک قسم کی تلوار

سنکر:

سوسمار: ایک صحرائی جانور، گوہ

شارو: ایک پالتو پرندہ

شلک: بندوقوں یا توپوں کی باڑھ

قِدم: ہمیشگی، خدائے تعالیٰ کی ایک صفت

قرقرے:

قوت: خوراک، رزق

قوش: پرند، شکاری پرند، باز وغیرہ

قوشچی:

قوش خانہ: چڑیا گھر

گر: شرط اور ضد

کلنگ:

کوہی، کُہی: ایک پرند

گہنا (گرہن کرنا، پکڑنا، گرفت میں لینا

لافتیٰ الاعلیٰ لاسیف الاذوالفقار

لِوا: علم، جھنڈا

لُوا: ایک قسم کی بٹیر

مُسیر: سیر کرنے والا

منزّہ: پاک

من مانتی: حسب دلخواہ، جتنا دل چاہے۔

من ہرن: دل چرانے والا یعنی معشوق

مہوس: کیمیاگر

ناٹ: ستون، شہتیر

نپٹ: بالکل، بہت

نرا: صرف

نرد: مات

نوانا: جھکانا

وجوب: لازم

وَرد: گل سرخ، گلاب کا پھول

ہاٹ: بازار، دکان

ہل اتا:

# ا

## ۱

کیا کیجے بیاں اس کے وجوب اور قدم کا — طاقت نہ زباں کی ہے، نہ مقدور قلم کا

آداب رہِ نعتِ پیمبر نہ ادا ہوں — لوں خامہ صفت سر سے اگر کام قدم کا

کیا مدح کروں آل اور اصحاب کی اس کے — یہ مرتبہ کب ہے مری تحریر و رقم کا

بندے سے ثنا حضرتِ استاد کی کب ہو! — مظہر ہے خداوند کی وہ شانِ اتم کا

سنتا ہے بیاںؔ! عذر ترے سب ہیں یہ مسموع

کیا مدح کرے جس کو سلیقہ نہیں ذم کا؟

## ۲

گزر وہ پنجۂ خورشید اگر ایدھر کبھو کرتا — تری بھی جیب کو، ناصح! کوئی ناصح رفو کرتا

مجالِ حرف وہ آئینہ رو مجھ کو اگر دیتا — تو رہتیں طوطیاں خاموش، ایسی گفتگو کرتا

بہانا دل نے شورش کا بنایا اس کی محفل میں — جو ٹک مے کی مدد ہوتی قیامت ہائے و ہو کرتا

قیامت تک طہارت میں شکست آتی نہ اے زاہد! — اگر چشموں کے اس آبِ رواں سے تو وضو کرتا

اگر پیرِ مغاں کے ہاتھ لگتی خاک مستوں کی — تو از بس قدرداں تھا، خُم بناتا یا سبو کرتا

جفا اک لمحہ جو کرتا نہیں ہے وہ تو مرتا ہوں　　ستم ہوتا اگر الطاف سے میں اس کے خو کرتا

بیاںؔ محفل بہ محفل ڈھونڈتا تھا جس کو کاش! اس کی
میں اپنے دل کی خلوت گاہ ہی میں جستجو کرتا

۳

بس عیادت کو اس کا آنا تھا　　گویا آزار یاں بہانا تھا
پر جلے آگئے تیرے اُڑتے ہوئے　　عرش پر جس کا آشیانا تھا
میں نے جس دن کہ دل دیا تجھ کو　　آہ ظالم! تجھے نہ جانا تھا
کبھو میری زباں پہ تھا مجنوں　ق　کبھو فرہاد کا فسانا تھا
نام اوروں کا لے کے، در پردہ　　حال اپنا اسے سنانا تھا
آج اک حرفِ آرزو مجھ سے　　بعد مدت کے اُن نے مانا تھا
آفت آوے اِن آشناؤں پر　　کیا اسی وقت اِن کو آنا تھا!
در تو کھولا نہ پاسبان نے رات　　سر تھا اور اُس کا آستانا تھا

اب نبا ہے ہی شرم عشق بنے
یا زباں پر بیاںؔ نہ لانا تھا

۴

بیاںؔ تیرے کوچے سے چلتا رہے گا　　مری جان! تو ہاتھ ملتا رہے گا
نہیں اشک آنکھوں میں تھمتا، کہاں تک　　یہ لڑکا پنگھوڑے میں پلتا رہے گا
ہمارا ہے سینہ کہ آتش کدہ ہے!　　الٰہی کہاں تک یہ جلتا رہے گا
یہ ہے چشم یا کوئی زاینده چشمہ　　کہ دریا جہاں سے اُبلتا رہے گا
گریں گے نہ کیونکر ان آنکھوں سے موتی　　یہی دُر اگر تو اُگلتا رہے گا
بیاںؔ کیا کہوں ترک نازی میں اس کی　ق　ادھر جب نلک تو سنبھلتا رہے گا

کہ نیزے سے آکر نگہ کے وہ قاتل
ادھر دل پروے کے چلتا رہے گا

## ۵

میں ہی بلاکشی سے نہ مجبور ہوگیا — وہ بھی جفا کے کرنے میں معذور ہوگیا

کیا محتسب نے میکدہ ویراں کیا ہے آج؟ — میری بغل میں شیشۂ دل چور ہوگیا

مستی کو چھوڑ جن نے کیا زہد اختیار — گویا وہ مے کے قطرے سے انگور ہوگیا

نکلا ہے عجز مجھ سے، مرے یار سے غرور — اب ملکِ عشق و حسن میں دستور ہوگیا

دیکھا، نہ لی خبر مرے مرہم گزار نے — آخر یہ زخم سینے کا ناسور ہوگیا

سایے سے بھی زیادہ کبھو مجھ سے پاس تھا — اب آفتاب سے بھی بہت دور ہوگیا

سرمہ سیاہ بخت پسا مفت میں بیاںؔ
کاجل بتوں کی آنکھوں میں منظور ہوگیا

## ۶

سینے میں دل فگار کیا ہم نے، کیا کیا — صیدِ حرم شکار کیا ہم نے، کیا کیا

ہر چند تھا یقین کہ آنے کا وہ نہیں — اس پر بھی انتظار کیا ہم نے، کیا کیا

آئے تھے اس جہان میں جس کام کے لیے — سو وہ نہ ایک بار کیا ہم نے، کیا کیا

ہو ایک بھی سلوک اُدھر سے تو ہے بہت — ایدھر اگر ہزار کیا ہم نے، کیا کیا

اظہارِ عشق کر کے ہم اپنے تئیں کو آپ — آنکھوں میں اس کی خوار کیا ہم نے، کیا کیا

وہ مُنہ کو دیکھ اور بھی مغرور ہوگیا — کیوں آئنہ دو چار کیا ہم نے، کیا کیا

ذلّت سوائے فائدہ دیکھا نہ کچھ بیاںؔ
کیوں عشق اختیار کیا ہم نے کیا کیا

## ۷

عالم کو لعل و گوہر و تاج و لوا دیا — اے آسماں! بتا تو مجھے تو نے کیا دیا

ایسے ہی بخت میرے جو ماتے تھے نیند کے — خوابِ عدم سے کاہےکو مجھ کو جگا دیا

پیری کا جیب چاک ہو، اے کاش! مثلِ صبح
ان نے مرے چراغ کو دل کے بجھا دیا
آتا تھا کچھ ہمیں بھی کبھو شعر یا سخن
اب تو کسو کی یاد نے سب کچھ بھلا دیا
اس کا ادائے شکر بیاںؔ کیونکر کر سکے
جن نے اٹھا کے خاک سے انساں بنا دیا

## ۸

وہ بھی کیا دن تھے کہ ہم آغوش ہم سے یار تھا!
در کے باہر مدعی جوں صورتِ دیوار تھا
میں ترے قرباں ہوں، اے قاتل! اِنپٹ احساں کیا
ایک مدت سے مرا سر دوشِ تن پر بار تھا
اس تجاہل پر میں اس کے ریجھتا ہوں، حشر تک
وہ کہ جس کی چشم کا بھر عمر میں بیمار تھا
میری بیماری سے بھی گویا خبر اس کو نہ تھی
پوچھتا ہے آج تک لوگوں سے "کیا آزار تھا؟"
میرے گل رو کی فقط بلبل ہی کچھ شیدا نہیں
دیکھتے ہی گل بھی اس کا مُنہ، گلے کا ہار تھا
عشق نے ذلت پہ دیوانہ سا دل کو کر دیا
یہ عزیزِ بے تمیز آگے نہ اتنا خوار تھا
ہو گیا تو اس قدر مجبور، الفت میں بیاںؔ!
ایک دن وہ تھا کہ اپنے دل پہ تو مختار تھا

## ۹

کوئی کسی کا کہیں آشنا نہیں دیکھا
سوائے اس کے ان آنکھوں نے کیا نہیں دیکھا؟
یہ لوگ منع جو کرتے ہیں عشق سے مجھ کو
انھوں نے یار کو دیکھا ہے یا نہیں دیکھا؟
بھلائی کیا دلِ کافر نے بت میں پائی ہے؟
جہاں میں کوئی میں اتنا برا نہیں دیکھا
کچھ اس جہاں میں نہ دیکھیں گے کیونکہ اندھے ہیں
اسی جہاں میں جنھوں نے خدا نہیں دیکھا
بہ رنگِ سایہ و خورشید، اے بیاںؔ میں نے
کبھو رقیب سے اس کو جدا نہیں دیکھا

